کر سکتا اور جو آدمی اس کا بدلہ لینا چاہے تو ناپسند ہونے کی صورت میں رجوع کر سکتا ہے۔ گویا ہبہ کی دو قسمیں ہیں صلہ رحمی کے طور پر ہو تو صدقہ کے حکم میں ہے واہب کو رجوع سے روکا جائے گا اور کوئی دوسری صورت ہو تو واپس لے سکتا ہے حضرت علی المرتضیٰ، حضرت فضالہ، حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہم بھی یہی بات فرماتے ہیں۔

صلہ رحمی کے سلسلے میں میاں بیوی بھی داخل ہیں یہ بھی ایک دوسرے کو دیا ہوا ہبہ واپس نہیں لے سکتے۔

حضرت امام ابوحنیفہ، حضرت حماد اور وہ حضرت ابراہیم نخعی (رحہم اللہ) سے اسی طرح نقل کرتے ہیں۔

احناف کا ہبہ کے رجوع کے سلسلے میں یہی مسلک ہے۔

حضرت امام طحاوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں اگرچہ قیاس تو یہ ہے کہ کسی قسم کے ہبہ کو واپس لینا جائز نہ ہو لیکن ہم نے یہاں روایات اور ائمہ دین کے اقوال کی وجہ سے قیاس کو ترک کر دیا۔

## باب ۲۶: عطیہ میں اولاد کے درمیان امتیاز برتنا

اگر کوئی شخص اپنے بچوں میں سے بعض کو عطیات دے اور دوسروں کو نہ دے تو کیا ایسا کرنا جائز ہے یا نہیں اور کیا وہ عطیہ نافذ ہو گا یا نہیں؟

بعض حضرات کے نزدیک ایسا کرنے سے وہ عطیہ باطل ہو جائے جبکہ دوسرے حضرات فرماتے ہیں کہ عطیہ باطل نہ ہو گا البتہ والدین کو اولاد کے درمیان اس طرح کا امتیاز نہیں برتنا چاہیے۔ احناف کا یہی مسلک ہے۔

پہلے قول والوں نے حضرت نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ کی روایت سے استدلال کیا ہے۔ وہ فرماتے ہیں میرے والد نے مجھے بطور عطیہ ایک غلام دیا تو میری ماں نے مجھے حکم دیا کہ میں سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جا کر آپ کو گواہ بناؤں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے والد سے پوچھا کہ کیا آپ نے اپنی تمام اولاد کو اس طرح عطیہ دیا ہے۔ انہوں نے عرض کیا نہیں تو آپ نے فرمایا واپس لوٹاؤ۔ یہ حضرات فرماتے ہیں کہ چونکہ حضرت نعمان رضی اللہ عنہ اس وقت چھوٹے تھے لہٰذا ان کے والد نے خود ان کی طرف سے قبضہ کیا تو اس کے بعد نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا کہ واپس کرو اس بات کی دلیل ہے کہ یہ عطیہ باطل ہے۔

احناف فرماتے ہیں اگر اس قسم کا عطیہ دیا جائے تو جسے عطیہ دیا گیا اس نے بڑا ہونے کی وجہ سے خود قبضہ کیا یا وہ چھوٹا تھا اور اس کی طرف سے اس کے باپ نے قبضہ کیا اور اسے یہ بات بتا دی تو یہ جائز ہے۔

یہ حضرات فرماتے ہیں کہ حضرت نعمان رضی اللہ عنہ کی روایت سے یہ معلوم نہیں ہوتا کہ وہ اس وقت چھوٹے تھے ممکن ہے وہ بڑے ہوں اور ابھی قبضہ نہ کیا ہو۔

پھر یہ حدیث مختلف الفاظ کے ساتھ مروی ہے ایک روایت میں ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کسی اور کو گواہ بناؤ تو اگر یہ عطیہ باطل ہوتا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کسی اور کو گواہ بنانے کا حکم نہ دیتے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ آپ نے اس لیے یہ بات فرمائی کہ آپ حاکم تھے گویا آپ نے واضح فرمایا کہ حاکم کا کام فیصلہ کرنا ہے۔ لہٰذا گواہ کسی اور کو بناؤ تو اس حدیث کو جن جن الفاظ کے ساتھ نقل کیا گیا ان میں سے کوئی لفظ بھی اس بات پر دلالت نہیں کرتا کہ یہ عطیہ باطل ہے مثلاً آپ نے فرمایا جس طرح

تم تمام اولاد سے نیکی کی توقع رکھتے ہو اسی طرح ان کے درمیان برابری قائم کرو تو یہ بھی افضلیت کی دلیل ہے
چنانچہ خود نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب اپنے گھر والوں میں کوئی چیز تقسیم کرتے تو مساوات قائم کرتے ان میں
سے آزاد حضرات اور غلاموں سب میں برابری قائم کرتے لیکن البتہ آپ پر واجب نہ تھا بلکہ افضل
تھا. خود صحابہ کرام بھی بعض اوقات اولاد کو عطیہ دیتے ہوئے فرق کرتے تھے اگر یہ بات واجب ہوتی
اور اس کے خلاف کرنے سے عطیہ باطل ہوتا تو وہ ایسا نہ کرتے چنانچہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے
اپنی باقی اولاد کو چھوڑ کر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو عطیہ دیا تاہم بہتر یہی ہے کہ ان میں سے بعض کو عطیات
دے کر باقی کو چھوڑ نہ دیا جائے تاکہ ان کے دلوں میں نفرت پیدا نہ ہو بلکہ عطیات میں لڑکے اور
لڑکی کے درمیان بھی تفریق نہ کی جائے۔

واللہ اعلم بالصواب

الحمد للہ! آج مورخہ ۱۷ فروری ۱۹۹۴ء / ۶ رمضان المبارک ۱۴۱۴ھ
بروز جمعرات یہ تلخیص مکمل ہو گئی۔

محمد صدیق ہزاروی غفرلہ